ہو کہاں جاؤگے اُن سبھون نے کہا کہ حضور ہمارے شاہزادہ امیر الزمان کہ جنکا جہاز ٹوٹ گیا تھا اُنکو تلاش کرتے
ہین شاید تختہ کے ذریعے سے بہکر کہین موجود ہون تلاش شاہزادے مین ادہر بھی آنکلے شمسرخ نے کہا
شاہزادے تمہارے یہان سے کل یہان سے طرف طلسم بیت الحزن کے گئے ہین ملکہ نے دیکھا کہ لشکریون
کی حالت بہت شکستہ ہی اُسی وقت انکی درستی ہوئی سب چیزین توشک خانہ سے دلوائی گئین خوب خاطرداری
ہوئی دوسرے روز ملکہ سے عرض کیا کہ ہمکو روانگی کا حکم ہوتا ہی ملکہ نے دیوون کو بلایا اور کہا کہ ان سب کو بہت
جلد شاہزادے تک پہونچا دو دیوون نے اُنکو ساتھ لیا تیسرے روز یہ سب فوج اپنی شاہزادے سے سرحد پہ
ملی شاہزادہ نہایت خوش ہوا لشکری بھی شاہزادے کے قدمون پر نثار ہونے لگے جمعیت کثیر ہوگئی آدمی اور
دیوون کا لشکر ساتھ کوچ و مقام کرتے ہوئے تیلی گلزار کی سرحد پر پہونچا منتظمان سرحد لشکر دیکھکر گھبرا گئے
ہرکارے نے منتظمون کو اطلاع دی کہ ایک شاہزادہ تیلی گلزار کو جایا چاہتا ہی وہ سب منتظم آکے شاہزادے
کو لیگئے کل منتظمون نے شاہزادے کو سمجھایا بجھایا اور وہان کی آفات سے دھمکایا لیکن شاہزادے نے
ایک بھی نہ سنی کہا مین ضرور جاؤنگا ایک ساحر پیر مرد تھا اُسکو شاہزادے کی جوانی پر ترس آیا رات کو لشکر
سے لیگیا ایک حجرے مین جاکر بند کر دیا اور سب لشکریون سے آکے کہدیا کہ تم لوگ پریشان نہو شاہزادے
کی جان محافظت مین ہی تم لوگون کی وقتاً فوقتاً ملاقات ہوا کریگی مین نے کچھ سمجھکر شاہزادے کو بند کیا ہی اُس
ساحر پیر مرد کی ایک دختر تھی بہت خوبصورت حسین گیسو طراز نام تھا اُسکے نہال شباب سے کسی نے پھل
نہین کھایا تھا اُسنے ساحر سے کیفیت پوچھی کہ اسکو کیون قید کرکے لائے ہو ساحر نے کہا کہ ای دختر نیک اختر
یہ ایک شاہزادہ ہی جسکے آفتاب و ماہتاب مقابل نہین ہو سکتے اگر عالم مین نظیر اُسکا ہو تو وہ اپنا آپ ہی نظیر ہی ملکہ
شاہد سیمین ساق کا عاشق ہوا ہی تیلی گلزار کو جاتا ہی مجکو اُسکی نوعمری اور اس حسن و خوبصورتی پر رحم آگیا
کہ ایسا جوان وہان جاکر کیون ضائع ہو اُسکو بند کیا ہی کہ اُسکا عشق دبا رہے وہ دختر گیسو طراز سب کیفیت
حسن و خوبصورتی کی سنکر عاشق ہوگئی اور رات کو خفیہ زندانخانہ مین آئی اور شاہزادے کو اپنے
باغ مین لیگئی وہان مسند زرتار پر جلوہ گر کیا ایک تو واقعی شاہزادہ بہت حسین ہی کہ کوئی اُسکی تعریف نہین
کر سکتا تیری مجال نہین جو اُس سے آنکھ ملائے بعد خیریت مزاج پرسی حالات دریافت کیے شاہزادے نے
بعد خیریت مزاج سب کیفیت گیسو طراز سے بیان کی اور سبب گرفتاری بھی بیان کیا گیسو طراز نے بھی بہت
سمجھایا جب دیکھا کہ شاہزادہ نہین مانتا ہی اور کسی صورت سے نہین سنتا ہی بلکہ نصائح و پند کیطرف کان نہین
لگاتا ہی تو مجبور ہوکر کہا ای شاہزادۂ والاجاہ ذو القرآن دستگاہ اگر آپ نہین مانتے ہین اور ضرور وہان جائینگے
تو ایک شرط میری آپ پوری کرین اور اقرار صادق کرین تو آپ کی شرط مین پوری کیے دیتی ہون اور
اُس شرط کے پوری کرنیکی کامل راہ سے دون شاہزادۂ امیر الزمان نے کہا مین قبول کرونگا جو شرط تو کرنا
چاہتی ہی شرط کرلے انشاء اللہ تعالے اُس سے سر مو فرق نہوگا گیسو طراز نے کہا کہ مجکو ملکہ شاہد سیمین ساق
سے کم نہ سمجھیے گا اور ملکہ کو مجھپر افضلیت نہ دیجیے گا شاہزادے نے بخوشی خاطر قبول کیا گیسو طراز نے کہا
کہ گلزار رنگین مین ایک حوض ہی اُسمین ایک مچھلی ہی اُسکے پیٹ مین ایک تیر ہی وہ تیر مین آپکو لائے دیتی ہون
اُس تیر کو خال سیاہ تیلی سے ایسی نسبت ہی کہ وہ خطا نہ کریگا خود قدس ہی تیلی اُس تیر سے نشانہ ہو جائیگی غرضکہ
دوسرے روز گیسو طراز گلزار رنگین کو گئی اور اُس حوض پر جاکے بیٹھی سحر مین مشغول ہوئی کہ مچھلیان آ

لگین جب وہ مچھلی آئی اسنے اُسکو پکڑا باغ مین لائی اور اُسکا پیٹ پھاڑ کر تیر نکالا شاہزادے کو دیا اور کہا جائیے شاہزادہ شادان و فرحان تیلی گلزار کیطرف روانہ ہوئے جب گلزار تیلی مین پہونچے دیکھا کہ ایک باغ بہت عمدہ بنا ہی ازاہیر خوشرنگ سے مہک رہا ہی مہندیون کی ٹٹیان روشون کے گرد لگی ہین چمنون مین پھول لگے ہین جو غنچہ ہی اسرار کا دفینہ ہی جو پھول ہی کلید گنجینہ ہی چشم باطن بین کو دلیل کامل ہی فرہاد کی روح کا سیرگاہ مجنون کا نزہت گاہ میوہ ہاے بوقلمون خوشرنگ نونہالون سکھرائے رنگ سروراز شاہدی کا رازدار سنبل اسرار مہوشان کی محرم اسرار فاختہ کج ادائی سرو سے شاکی بلبل جور گل کی حاکی گلون کی بھینی خوشبو کی لپٹ کوسون تک جاتی تھی ایک بنگلہ وسط باغ مین بنا تھا نہایت خوش قطع نادر طرح اُسی کے محاذی مین ایک شیشہ کا ستون بہت عمدہ بنا ہوا ہی اسطرف سے اُسطرف تک نظر کو کوئی چیز مانع نہین برابر دکھائی دیتا تھا اُسکے اندر ایسے گلدستے بنے تھے جنسے اور بھی اُسکے کاریگر کی کمال صنعت پر دلیل تھی معلوم ہوتا تھا کہ کسی درخت کے اوپر نقرہ کاری کی گئی ہی کھڑکیان جا بجا لگی تھین تیر بے تکلف پر عقاب سے درست رکھے ہوئے سر ستون پر ایک تیلی بہت خوشنما بنی ہوئی واقعی وہ گردش تھی کہ ہر دم چشم کی نظر ہر ایک مقام سے پھسلتی تھی قدم نظر نہین جمتا تھا کہ شاہزادے نے بسم اللہ کہکے قبضۂ کمان پر ہاتھ رکھا شست دبرابر کر زاغ کمان کے گوشے برابر دیکھکر تا لب گوش کھینچ تیر کو سوفار سے خالی کیا سوفار کمان سے تیر کا نکلنا تھا کہ خال تیلی پر ترازو ہو کر رہگیا تیلی کی گردش موقوف ہوئی صدا ئیں مہیب آئے لگین احسنت کی صدائین پیر فلک نے سنائین دار و گیر کا غل ہوا سناٹے کا مکان ہو گیا بعد چند ساعت کے وہ غل غپاڑا موقوف ہوا شاہزادہ تھکا ہوا بنگلہ مین آیا دیکھا کہ مسندین زر لفتی بچھی ہین گاؤ تکیہ لگے ہین جملہ سامان عیش و عشرت مہیا ہی مسہری بھی ایک گوشہ مین بچھی ہی شاہزادہ اُس بنگلے مین آرام کرنے کے لیے آیا اور مسہری پر جاتے ہی سو گیا اسکا ذکر وقت پر آویگا ملکہ شاہد سیمین ساق کو اُسوقت اطلاع ہوئی کنیزون کے ہمراہ گلزار تیلی مین آئی چارونطرف ڈھونڈھنے لگی دیکھا کہ ایک رشک قمر مسہری مین پڑا سو رہا ہی وہ چہرۂ نورانی دیکھتے ہی عاشق زار ہو گئی دل سے بے اختیار ہوئی وہان سے مکان کو آئی رات بھر بیقرار رہی اور دل سے خواہش وصل شاہزادی کے جی مین ہوئی کہ ساحر فلک مشرق سے برآمد ہوا شاہزادہ ایک دیو کے ہمراہ اپنی فرودگاہ پر آیا ملکہ شاہد سیمین ساق کو خیال آیا کہ جو شبیہ والد ماجد نے طلسم کشا کی بتادی ہی اس جوان کی صورت اُس شبیہ سے زیادہ ملتی ہی یہ سوچکر شبیہ پکڑ لیکر واپس آئی دیکھا شاہزادہ باغ مین نہین ہی تلاش کی معلوم ہوا کہ لشکر مین گیا ملکہ نے شبیہ لیکر خفیہ ہو کر صورت سے ملائی بعینہ ایک سی پائی نام و نشان بھی دریافت کیا ایک ساحر سے کہا کہ اسکو گرفتار کر لے چند ساحر آئے مقابلہ ہوا دیون نے اُنکو کھا لیا جبکہ کوئی واپس نہ گیا ایک ساحر کو روانہ کیا کہ دریافت کر کے واپس آؤ وہ ساحر گیا اور اُسنے دریافت کیا معلوم ہوا کہ لشکریون نے اُنکو کھا لیا ملکہ نے دو ساحر روانہ کیے وہ بزور سحر آئے اور سفیر بنکر شاہزادے سے ملاقی ہوئے شاہزادے سے باتین ہو رہی تھین کہ بزور سحر گرفتار کر کے جلدی ملکہ کے پاس پہونچایا لشکریون نے شاہزادے کو تلاش کیا کہین پتہ نہ لگا حملہ کر کے شہر پر چڑھ دوڑے ملکہ نے شاہزادے کو ساحر لوحدار کے وہان قید کیا ادھر لشکریون سے لڑائی ہوئی خوب ہی تلوار چلی دیوون نے اپنا پیٹ بھرنا شروع کیا جانبازون نے خوب تیغزنی کی آخرکار

ساحران

ساحرون نے بزور سحر گرفتار کیا اور ساحر لوحدار کے وہان انکو بھی قید کیا ساحر لوحدار کا مکان گلزار لوح مین تھا ملکہ شاہد سیمین ساق نے سب کو قید رہنے کا حکم دیا لیکن ایک عیار کامل العیار بالغ فن جہانگرد تمام باقی رہگیا تھا اسکی کیفیت لکھی جائیگی ملکہ گیسو طرازنہ رہائی شاہزادے کے لیے آئی لیکن یہ بھی گرفتار ہوئی اور سب قیدیون کے پاس قید کی گئی تب ساحر پیر مرد آیا رات کو خفیہ تاک مین لگا رہا جب رات پردہ پوش عالم ہوئی ساحر پیر مرد نے بزور سحر سب کے بند کھولے طلسمی پتلے بنائے اُن پتلون نے ایک ایک کو اُٹھا لیا دیو چھوٹتے ہی روانہ ہوئے سب آکر ساحر پیر مرد کے وہان جمع ہوئے جب ترک خونخوار اژدہا پیکر بارادہ مصاف خیمۂ شرق سے نکلا شاہزادے نے صف آرائی کی ایک دیو کو ملکہ شاہد سیمین ساق کے پاس روانہ کیا لڑائی کا پیغام دیا جنگل صاف کر دیا بیلدارون نے فراز و نشیب درست کیا مرحلہ بندی ہوئی شاہزادہ آراستگی صفوف مین مصروف ہوا میمنہ میسرہ قلب جناح پر افسرون کو مقرر کیا قلب مین آپ قائم ہوا لشکر دیو بھی ایک طرف منتظر لڑائی استادہ وہان گرسنگی پھیلائے حکم شاہزادے کے منتظر تھے کہ آمد فوج ساحران ہوئی ملکہ شاہد سیمین ساق کمان فوج اپنے ہاتھ مین لیے ہوئے افسران فوج اپنے اپنے عہدے سے اپنی فوج کے پرے جمائے کھڑے تھے کہ طبل جنگ بجا مبارزان نامی لشکرون سے نکلنے لگے تیر و تلوار کی ٹھہری نیزہ بازی ہوئی اپنے اپنے ہنر دکھلائے کچھ دیر تک تو یون ہی لڑائی رہی آخر کار لشکرون کا مقابلہ ہوا دیون نے حملہ کیے ساحرون کو کھانا شروع کیا آدمیون نے تلوار زن نیزون پر دھر لیا برق سنان کوندتی تھی تیرون کے قشاقش کی صدائین آرہی تھین اس زور کی لڑائی تھی کہ ترک فلک بھی پناہ مانگتا تھا الامان پکارتا تھا کسی کو کسی کی خبر نہ تھی ایک شبانہ روز جنگ برپا رہی ملکہ شاہد سیمین ساق نے لشکر سے روپوشی کی باقی ماندہ لشکر چلا گیا میدان مین کوئی کشتہ نظر نہ آتا تھا سب دیوون کے تنور مین جل گئے شاہزادہ مظفر و منصور اپنے خیمے مین آیا ملکہ نے اپنے محلات و شہر کے گرد ایک آہنی دیوار بزور سحر قائم کر دی اور محلات کو بزور سحر چھپا دیا سحر تازہ کی فکر مین ہوئی کہ ذکر اسکا وقت پر کیا جائیگا

## اب کیفیت جہانگرد عیار کی بیان کیجاتی ہے

کہ وہ لشکر سے باہر گیا ہوا تھا جسوقت یہ لشکر سب گرفتار تھا یہان سے طرف طلسم بیت الحزن کے چلا ساحر بنا ہوا قشقہ لگا سیندور سر مین بھرا جھولہ سحر کاری کا گلے مین پڑا ہوا طرف محلات شاہی کے گیا اور اس فکر مین تھا کہ کون تدبیر کرنی چاہیے کہ کچھ مال ہاتھ آئے یہ خیال کرکے ملکہ شاہد سیمین ساق کے مکان مین گیا لیکن ملکہ شاہد سیمین ساق اُسوقت برسر جنگ شاہزادہ میدان کارزار مین تھی جہانگرد کو اچھا موقع ملا ملکہ کے خازن سے کہا کہ ملکہ نے کہا ہے کہ بہت جلد سب نقد و جنس یہان بھیجو خازن نے جواہرات کی کوٹھری کھولی اور اُس سے کہا لے جا اسنے چادر عیاری کو بچھا بھرنا شروع کیا خوب بھر کر لاد کر چلا اور لاکر ایک گوشۂ عافیت مین رکھنا چاہا کہ خیال گذرا شاید کوئی دیکھ لے تلاش لشکر مین آیا دیکھا کہ دونون لشکر باہم آویختہ ہین لاکے ایک گوشہ مین چھپایا جب ملکہ شاہد واپس مکان گئی خازن نے احوال بیان کیا ملکہ نے لاعلمی بیان کی اور کہا کہ ضرور ہے کوئی عیار ہوگا ملکہ شاہد نے پھر ایک ہفتہ کے بعد لشکر فراہم کیا اور برسر جنگ آئی اِدھر سے بھی تیاری جنگ ہوئی دلیران جنگ آزمامردمیدان وغا نے اپنے ہتھیارون

کی صفائی کی صیقل گردون نے آب جوہر دیکر آئینہ بنا دیا برچھیان زہرآلودہ مانجین گئین نیمچہ و خنجر سان پر چڑھائے
گئے میدان صاف کیا گیا شاہزادے نے اپنی فوج کے دو حصہ کیے ایک حصہ کو واسطے آرام کے اور ایک حصہ
واسطے جنگ کے کہ وہ تاجدار طلسم یعنے ملکہ شاہد سیمین ساق اپنی فوج گران لیکر آپہونچی مردونکو بو خون آشامی ساحران
کو نیند نہین آتی تھی بار بار بستر سے اُٹھتے تھے رات کو دیکھتے تھے اور کہتے تھے کہ ابھی تک مشرق پر سرخی نہین آئی
معلوم ہوتا ہی کہ پہر رات باقی ہی اور یہ کہکے اپنے بسترون پر لیٹ رہتے کہتے تھے دیکھا چاہیے کہ کل کسکی عمر کا پیمانہ
لبریز ہوتا ہی کسکا وقت آخر ہی کون مال غنائم سے بہرہ یاب ہوکر شاہد فتح کے آغوش مین سکون پذیر ہوتا ہی
کہ عروس شب مجلہ عروسی مین گئی اور داماد روز خلوتسرا کے افق آسمان سے برآمد ہوکر نظارہ کنان احوال
عالم ہوا طبل جنگ بجنے لگے موج دریاے فوج تلاطم مین آئی عزرائیل سفینہ جان لشکریون پر سوار دریاے
عمر مین ناخدائی کرنے لگے جسکی کشتی گرداب مین کوئی بہر دو دست ملک الموت نے لیا دائرہ شہر خموشان کے سپرد
کیا کہ وہ انتظار ہی مین تھی ؎ دو لشکر چو باہم در آویختند + تو گوئی قیامت برانگیختند + دونون لشکر آپسمین ملگئے
کسی کو کسی کی شناخت نہ تھی نہ باپ کو بیٹا پہچانتا تھا نہ بھائی کو بھائی ایسی لڑائی تھی سنان برسنان چلتی تھی جسکے
کسی نے برچھی ماری ترچھی ہوگئی ڈانڈ بھرے پشت سے گذر گئی جس سوار کے تلوار پڑی خود و سر اُس خود سر
کا آغوش دایۂ اجل مین دکھائی دیا گرز جسکے پڑگیا سر مع مغز صندوق سینہ ہوا نیمچہ سر کاٹتا ہوا شکم سے گزرتا
قاش زین پر پہونچا ٹھہرنے کی تاب نہ آئی گردہ گاہ سے نکلتی ہوئی زمین پر رکی ؎ سنان بر سنان ضرب بر ضرب تھی
الٰہی قیامت تھی یا غضب تھی سواران اژدر دم ہزبر انداز فیل کش جس طرف رخ کرتے تھے صف کی صف اُلٹ
دیتے تھے پیادگان دلیر بقیہ شجاعت کے شیر فرزین رفتار تھے دہنے بائین برابر مارتے تھے خانہ شاہ
تک پہونچتے تھے فیلبند ہی شکست دیتے تھے مات پر مات ہوتی تھی کوئی منصوبہ کارگر نہوتا تھا بہادران تیز جنگ
برابر شہ مات دیتے ہوئے قلب لشکر تک جاتے تھے پیادہ شہ دیتے تھے دیوون نے علیحدہ اپنی دھوم
مچائی چارون طرف غُراتے ہوئے دوڑتے تھے الجوع الجوع پکارتے تھے ملک الموت سے پہلے روح مارتے
تھے سموچا منہ مین رکھ تنور شکم مین آتش تیز کرتے تھے پیچ پیچ اُڑا گئے حلوا ان سمجھکر قیمہ نہین کرتے تھے کیا
کھاتے تھے ساحران سحر پرداز اپنی رفتارین سحر پردازیان بھول گئے جان کے لالے پڑگئے ڈھالون
مین منہ چھپاتے تھے ڈھال کا رنگ زرد ڈھال پناہ نہ دیتی تھی ضرب تلوار سے سپر سپر ہوگئی تھی دم باقی نہ تھا
جان بچاتی تھی مثل برگ سوسن اُڑتی تھی ترکش خالی ہوگئے تھے زرغ کمان چلاتا تھا سوفار طلب تیر
کرتا تھا خانہ کمان چٹکیون کا مشتاق تھا بناگوش مناقص تیر کی آواز پر شیدا تھی وہ نمونہ قیامت تھا عاشق
معشوق کا ساتھ نہ دیتا تھا معشوق عاشق کو بیوفا بتلاتا تھا معشوقان پری جمال خاک پر لوٹتے تھے غرضکہ چار شبانہ
روز برابر جنگ رہی ملکہ شاہد سیمین ساق نے جب یہ رنگ دیکھا چورنگ ہوکر چال بھول گئی سحر تازہ کی فکر
مین ہوئی دستک دی چند طائر آئے سمت آسمان اُڑایا غول کا غول بگلون کا بن کے زمین پر گرتے تھے
لشکریان اسلام سے آدمیون کو اُٹھاتے تھے ملکہ دیکھ رہی تھی کہ شاہزادہ بھی تیغ بکف برہان ہی چار روز
سے مار رہا ہی وہ ضرب سخت اُسکی پڑتی ہی ایک ہاتھ مین دو دو ساحر چورنگ ہوتے ہین دونون گھات
کوئی نہین کام دیتے مین تیغ ہی کہ شعلۂ آتش جوالہ یا برق خرمن ہستی سوز ہی جسپر پڑتی ہی سواے زمین کے
قاش زین پر نہین دکھائی دیتا ہی شعر بہر جا کہ شمشیر او کار کرد + یکے را دو کرد و دو را چار کرد + جہانگرد

مال واسباب کے ڈھونڈھنے مین مصروف ہین جو پاتے ہین اُٹھالیجاتے ہین حقہ لغت چلاتے ہین خلیفے
سا ہو چلے جاتے ہین ملکہ شاہد نے جو یہ رنگ دیکھے دنگ ہو گئی دستک دی کہ اژدہے پیدا ہوئے لشکریون
پر گرنے لگے جو آدمی تھے اُنکو اُٹھانے لگے دیوون نے اُسوقت داد شجاعت دی بڑے بڑے درخت
اُکھاڑکے اُن اژدہون کا مقابلہ کیا دندان کوہ شکن جس اژدہے کو مارتے تھے وہ اژدہا وہین ڈھلک کر رہجاتا
تھا ملکہ نے یہ دیکھا دستک دی دھوان نکلا ایک دیوار ہفت دھات کی بہت بلند اُٹھ گئی لشکر ساحران کی
یون جان بچائی لشکر کو اُس دیوار کے دامن مین پوشیدہ کر دیا لیکن لشکر اسلام سے بہت اسطرح قید ہوگئے
دیوان دلیر باقی رہگئے معدودے چند آدمی لشکر اسلام کے باقی تھے سب گرفتار سحر تھے شاہزادہ فتحیاب یون
شکست خوردہ ہوا اپنے خیمے کو واپس آیا لشکریون کا صدمہ دلپر بہت شاق تھا ملکہ شاہد نے ایک ساحر
کو خط دیا اور کہا کہ سنگ پا جادو کو اپنے ہمراہ لیکر بہت جلد آؤ وہ ساحر ایک دم مین سنگ پا جادو کے پاس
پہونچا خط دیا سارا قصہ کہا سنگ پا جادو اسی ہزار فوج جرار ساحرون کی لیکر ملکہ کی خدمت مین حاضر
ہوا جبکہ عروس دلارام فلک حجلۂ مغرب سے نکلکر مصروف آرائش ہوئی ملکہ کے یہان سنگ پا جادو
کے آنے کی خوشی مین جشن قائم ہوا بزم جشن آراستہ ہوئی ساقیان مہ پارہ جام وصراحی وبربط ہاتھ
مین لیے ودور مے ناب مین مصروف تھے دختر رز بزم نشاط مین چارون طرف مٹکتی پھرتی تھی ہر ایک خوشگوار
سے سر مجلس اُلٹتی تھی مطربان خوش الحان بصداے دلکش زہرہ وناہید کے دل لبھانے والے دف و
چنگ لیے نغمہ سرائی کرتے تھے داد الحانی پاتے تھے دامن امید نقد مراد سے بھرتے تھے
رقاصان پری کردار ولولیان شوخ شیرین کار گرم رقص مین مصروف ہر ایک انکی نازکی وغمزہ سے مالوف یاران
کی ٹکٹکیان بندھی ہوئین ممکن نہین کہ پلک جھپک جاوے رات بھر یہی جلسہ رہا ملکہ نے تین روز بزم نشاط
کا جلسہ منعقد فرمایا کہ ذکر اسکا وقت پر آویگا شاہزادہ اپنے خیمے مین بہت سست و مضمحل بیٹھا ہوا تھا کہ سرداران
لشکر حاضر خدمت ہوئے شاہزادے نے ایک آدمی کو گیسو طراز جادو کے پاس روانہ کیا وہ اپنے باغ مین سیر چاندنی
دیکھتی تھی کہ فرستادہ شاہزادہ پہونچا خط دیا پڑھا پڑھکے نہایت اندوہگین ہوئی باد صبا پر سوار ہو کر ایک
پلک مارنے مین شاہزادے سے آکر ملی شاہزادے نے ساری کیفیت بیان کی گیسو طراز جادو نے کہا
کوئی اندیشہ کی بات نہین وہ فقط گرفتار ہین اُنکی رہائی کی فکر کرونگی کہ اسکا ذکر وقت پر آئیگا جہانگرد
نے دل مین خیال کیا کہ بیٹھے بیٹھے کیا کرون بیکار بے روزگار جی گھبراتا ہے کچھ کام کرنا چاہیے یہ سوچکر طلسم
بیت الحزن کی طرف چلے دن بھر چلے لیکن کہین پتہ نہ لگا دیکھا کہ ایک دیوار آہنی مثل دھوئین کے
نظر آتی ہے خیال کیا کہ اس سے کیونکر اُس طرف جاؤنگا جنگل مین نواح گردش شروع کی دیکھا کوئی آنے
جانیوالا ابھی نہین نظر آتا جسکی وجہ سے اُس طرف جاؤن یکایک نگاہ دیوار کی اونچان دیکھنے کی
غرض سے سوے آسمان اُٹھائی دیکھا کہ بہت سے عقاب بلند پروازی کرتے ہین اور شہر کیطرف بھی جاتے
ہین اور اسطرف بھی آتے ہین جہانگرد نے جھٹ پٹ شکار جانوران کرکے پارچہ گوشت مین خوب اپنے
جسم کو لپیٹا اور مردے کی صورت زمین پر لیٹ گئے عقاب کی نظر پارچہ گوشت پر پڑی عقاب نے زمین
کا رخ کیا جہانگرد کو یقین ہو گیا کہ یہ ضرور مجھپر آئیگا اور مجھکو لیجائیگا اتنے مین عقاب اسپر گرا اور پنجون مین
دابکر لے اُڑا شہر کے قریب ایک درخت بہت بلند تھا اُسپر ٹھہرا اُسنے جھٹ پٹ پارچہ گوشت کے جسم سے جدا

کیے اور ایک پتیون کے جھنڈ مین اپنے کو چھپایا جب سیمرغ فلک اپنے آشیانۂ مغرب مین گیا اور بلبل شب
اشتیاق وصل گل گلستان جمال بوستان عالم مین آئی جہانگیر دسنے درخت سے اُترنا شروع کیا زمین پر
آیا لباس ساحر زیب بدن کیا اور محلات شاہی کیطرف چلا جاتے جاتے ایک محل کی طرف گیا وہان سے
آواز سرود ونغمہ سنائی دی جا کے دروازے پر پہونچا پاسبانون سے کہا کہ مین دور سے آتا ہون ملکہ سنے
کام کیواسطے بھیجا تھا مدد کی خواستگار ہوئین تھین پاسبانون نے اجازت دی یہ اندر مکان کے گیا دیکھا
کہ بزم جشن منعقد ہو سنگ پا جادو مے نوشی کر رہا ہو نشہ مین چور ہو مخموری شراب سے کوسون تک عقل و
دانش سے دور ہو دنیا و مافیہا کی خبر نہین لیکن ملکہ شاہ شریک جلسہ نہین ہو قیاس سے معلوم ہوا کہ
کہین دور گئین ہین آج اُنکا آنا نہو گا اتنے مین ایک رقاصہ کسی ضرورت سے محفل سے باہر نکلی آفتابہ طلب
کیا ساحر علی نے آفتابہ جلدی سے دیا رفع حاجت کو گئی پیچھے یہ بھی گیا رقاصہ نے فارغ ہو کر جیسے ہی آفتابہ سے
پانی لینا چاہا کہ اُسمین سے بقہ بیہوشی کا اُڑا بیہوش ہو گئی جلدی سے ایک گوشہ مین اُسکی صورت بن اُسکو
ایک گڈھے مین ڈال اُسکے کپڑون سے جسم کو آراستہ کیا داخل بزم جشن ہوئے رقص شروع کیا ایسے گائے
کہ سنگ پا جادو کو سرور زیادہ ہوا ایک گلدستہ ہاتھ مین لیکر رقاصہ نے رقص شروع کیا ایسا رنگ
باندھا کہ سنگ پا زیادہ خوش ہوا بولا کہ اے رقاصہ ہم چاہتے ہین کہ تیرے نازنین ہاتھون سے مے پئین
اگر ناگوار خاطر نہو تو جام مے کو دور مین لا اور ان سب کو بھی پلا اسنے جلدی سے ساقی گری اختیار کی اور
بیالہ لا کے تمام سفوف بیہوشی نکال کے داخل کیا اور ایک دم سے سب کو جام بھر کر پلانا شروع کیا اہل محفل
بیٹھے ہی سب کے سب بیہوش ہوگئے کسی کو ہوش نہ رہا اسنے جلدی سے سنگ پا جادو کو ایک گوشہ
مین لا کر اسکی پوشاک بدلی اور اپنے زیب جسم کی اور کل مال و اسباب وہان کا لیکر ایک جگہ چھپا دیا اور پھر آپ
سنگ پا جادو کی شکل بنکر بیٹھ گیا اور دربان کو پکارا کہا کہ ہماری فوج کو حکم ابھی کوچ کا دو کئی روز ہوئے مجکو زیر ہوئے
ہمیشہ چاہتا ہون کہ صبح ہوتے ہوتے شاہزادہ فتاح طلسم کا کام تمام کر دون اور باتون نے حکم فوج کو سنگ پا جادو
کا دیا فوج تیار ہوئی قرنا بجی سنگ پا جادو تخت روان پر سوار ہو کے چلا ساحرون سے کہا کہ ہم تمہارا سحر
دیکھنا چاہتے ہین کہ تم کسقدر رہو اس دیوار کو ہٹاؤ تو معلوم ہو کہ تم حریف سے سحر مین سر بر ہوگے ساحرون
نے بزور سحر اُسکو ہٹا دیا جنگل مین خیمہ استادہ ہوا فوج سے کہا آرام کرو جسوقت مین کہون کمر جنگ باندھی
جائے مین بہت تھکا ہوا ہون اور کئی روز کا جاگا ہون ذرا مین بھی آرام کر لون فوج سب آرام مین
مصروف ہوئی کہ سنگ پا جادو عملی لشکر شاہزادے مین آیا اور شاہزادے سے ملا اور شاہزادے
سے کہا رای یون ہو کہ دیوؤن کو حکم کیا جاوے فوج سنگ پا جادو کو دیکھ لین جو مین اپنے ساتھ لگا
لایا ہون شاہزادے نے کہا آئین مردی سے یہ دور ہو شاہزادگان والاتبار ایسا نہین کرتے جہانگیر دنے کہا کہ حضور عالی
الحرب خدعۃ نہین سنا ہو کس شیر کا قول ہو شاہزادے نے کہا دیوون سے کہدیا گیا ہو دیو دوڑ پڑے اور
ایک دم مین سب کو دیکھ لیا نام تک اُنکا باقی نہ رہا ایک بھی نہ بچا سب لقمۂ دیوان ہوئے جب دیو
فلک ہفت سر خوابگاہ سے صفحۂ مشرق کے عکس فگن ہوا ملکہ نے سنگ پا جادو کو بلوایا کہین پر
اُسکا پتہ نہ پایا متحیر ہوئی کہ یہ کیا معاملہ ہو اسکا ذکر وقت پر کیا جائیگا

## اب کیفیت گیسو طرازنگی عرض کیجاتی ہو

گیسو طراز سب کیفیت سنکر پیر مرد بیٹا اپنے باپ کی خدمت مین حاضر ہوئی اور سب حال بیان کیا مرد پیر
با تدبیر نے ایک دستک دی کہ ناگنین بہت سی پیدا ہوئین اور سامنے آکر عارض ہوئین کہ باعث تکلیف
دہی کیا ہی مرد پیر نے سب حال بیان کیا ناگنون نے کہا کہ وہ سب وحشت ادبار مین مقید ہین اگر آپ فرمائیے تو
لیجائین تو وہ رہا ہون ناگنین یہ کہکر روانہ ہوئین اور گیسو طراز اور مرد پیر دشت ادبار کیطرف گئے اور
بند و رسہرا ان سب کو رہا کر کے خدمت مین شاہزادہ اسکندر فرخ لقا کے پہونچا یا شاہزادہ
بہت خوش ہوا مرد فقیر صاحب تدبیر کا شکر یہ ادا کیا اہل لشکر اپنے شاہزادے کو دیکھکر سب قدمبوس ہوئے
اب کیفیت ملکہ شاہد کی عرض کیجاتی ہی ملاحظہ ہو کہ ملکہ اسی فکر مین تھی لشکر سنگ پا جادو تلاش کیا اسکا پتا بھی ندارد
اور بھی متحیر ہوئی ساحر کو سنگ پا جادو کے مکان پر بھیجا کہ شاید مکان کو گیا ہو وہان سے بے نیل مرام
واپس آیا ملکہ سے سب کہدیا ملکہ نے پاسبانون سے پوچھا کہ تمکو معلوم ہی سنگ پا جادو کہان ہی پاسبانون
نے کہا کہ حضور ملکہ عالم یہان ایک آدمی آیا اور اُسنے اظہار کیا کہ ملکہ کے پاس جاؤنگا چنانچہ وہ گیا پھر اندر کا
حال معلوم نہین کہ آدھی رات باقی تھی کہ سنگ پا جادو کا حکم فوج کی تیاری کا ہوا اور سنگ پا جادو اُسیوقت
فوج لیکر فتاح طلسم سے جنگ کرنے گئے وہان کا حال نہین معلوم کہ کیا ہوا ملکہ بہت متعجب ہوئی کہ یہ معاملہ کیا ہی
ایک ساحر کو اُس طرف روانہ کیا وہ میدان نبردگاہ مین آیا دیکھا کوئی نہین رجعت قہقری کر کے ملکہ کے پاس پہونچا
اور عرض کیا کہ ملکہ عالم میدان جنگ مین کوئی نہین سواے خیام فتاح طلسم کے ملکہ نے دیوار آہن کو جو پوشیدہ تھی زبان
کیا کہ مین نے شہر کی حوالی مین دیوار بنائی ہی ساحر نے کہا کہ دیوار کا بھی نشان نہین ہی ملکہ اپنے دلمین بہت متحیر و حیران
تھی کہ نہ تو سنگ پا جادو کا نشان معلوم ہوتا ہی نہ فوج کا پتہ چلتا ہی عجب نہین کہ کوئی عیار آیا ہو اور سنگ پا جادو
کو مع فوج لیگیا یہ بھی غیر ممکن ہی ایک ساحر کو روانہ کیا کہ جا دیکھ لشکر فتاح طلسم مین کوئی ہی یا نہین وہ ساحر آیا
دیکھا کوئی نہین معلوم ہوا واپس گیا ملکہ کو کمال تعجب ہوا ذکر اسکا وقت پر ہوگا مگر کیفیت شاہزادہ عرض کیجاتی
ہی کہ صبح ہوتے ہی شاہزادے نے حکم دیا کہ یکبارگی طلسم بیت الحزن پر چڑھ دوڑو فوج تیار ہوئی علم اسلام
کا پرچم اُڑتا ہوا ابلق وحشت نا بجا نعرۂ شیران میدان جنگ سرفروشان عرصۂ نبرد بیدرنگ نیزون کو سنبھالے
آگے آگے دیوؤن کا لشکر اُنکے پیچھے شجاعت شعارون کے پرے بیچ مین شاہزادۂ عالیجاہ اسکندر فرخ لقا
تاج شہریاری کج سر پر رکھے توسن سبک خرام تیزگام زیر ران شمشیر خونخوار کمر سے لگی ہوئی کمان بر دوش
سپر زینت دہ پشت آثار جلال چہرے سے ظاہر نشان شجاعت بشرہ سے باہر باجمع گران و فوج گران فتح و نصرت
جلو ریز رکاب ظفر انتساب حملہ آور طلسم بیت الحزن ہوئے سامنے سے جو نظر آتا دیوون کا لقمہ ہوتا دیو
البرز شکن بڑی تناور درخت کندھون پر رکھے بعض آسیاے سنگ دوش پر کہ ایک ساعت مین شہر کے اندر
گھسے کہ ہرکارون نے خبر فتاح طلسم کے حملہ کی پہونچائی ملکہ اُسوقت بحر استعجاب مین غرق تھی در مقصود تلاش
کرتی تھی کہ ہرکارے نے سب کیفیت کہی ملکہ بحر فکر مین مستغرق حواس پریشان یہ خبر سنتے ہی ایسی چونکی جیسے
کوئی یکایک خواب غفلت یا کسی صدمہ سے چونک پڑے سب عقل جاتی رہی چارہ کار پر غور کرنے لگے پاسبانون
کو حکم دیا کہ چند ساحر لیجا کر روکے سرہنگ چند آدمیون کو لیکر سامنے آیا دیوون نے شور سر مین ڈالا
کسی قدر آتش تنور شکم تیز ہوئی ملکہ نے جلدی سے ایک ساحر کو بھیجا کہ فوج تیار ہووے ساحر نے جاتے ہی
فوج کو حکم دیا ساحر لوگ دوڑ پڑے ملکہ بھی خلوت سرا سے نکلی دونون لشکر جم گئے تلوار چلنے لگی چقاچاق شمشیر

سے ترک فلک کے کان گران ہوئے برج دلو مین منہ چھپایا تیرون کی بوچھار نیزون کی مار آتش تیغ گرم
تھی بہادرون کے دل بڑھے تھے قدم آگے پڑتے تھے کسیکو اپنے سر و پا کی خبر نہ تھی برق آہن کو ندرہی تھی
خرمن جان پر برابر گرتی تھی حضرت عزرائیل بھی برائے تماشا دل و جان سے کھڑے کیفیت دیکھ رہے تھے کشتون
سے شہر پٹ گئے گڈھے اٹ گئے دیوون نے مردون کو چھوڑ دیا زندہ ساحرون کو کھانے لگے کہ ذکر اسکا
آگے چلکر بیان ہوگا اب کچھ کیفیت ملکہ شاہرخ کی ملاحظہ ہو جب جنگ دوشینہ مین لشکر اسلام کو بزور سحر
ملکہ شاہد سیمین ساق نے گرفتار کیا تھا ہلکاران ملکہ شہرخ نے سب کیفیت سن کے افسوس کیا اور
ایک خط شاہزادہ اسکندر رفرخ لقا کو لکھا اور دو ہزار دیو واسطے کمک کے روانہ کیے تھے وہ دیو کا
لشکر بسرہبری قاصد آتا تھا کہ ذکر اسکا آگے آویگا کیفیت لڑائی ملکہ شاہد سیمین ساق اور شاہزادہ
اسکندر رفرخ لقا ملاحظہ ہو کہ لڑائی خوب دلچسپی سے ہورہی تھی مردان وغا کوشش جنگ مین سرگرم تھے
میدان قتال لاشون سے بھر گیا تھا یکہ تازان شمشیر بران معروف جان نثاری تھے گھوڑون اور پیادون
کو جگہ نہ تھی جو زمین پر پیر رکھتے تھے افراد پاسے مردہ قندیل کے ریزہ ریزہ ہوگئے تھے دوسرا فرش خاک
معلوم ہوتا تھا خون کے دریا بہہ رہے تھے گھوڑون کے تنگ زین تک دریاے خون کی سیلابی تھی سر
مقتولان قتل کدے خالی سے تیرتے تھے لاشے شناوری کرتے تھے کہ گرد اڑتی ہوئی معلوم ہوئی ہوا
کے سناٹے کا زور تھا صدائین مہیب آرہی تھین شاہزادے کو خیال گذرا کہ کوئی مددگار ساحر غدار
ملکہ کا وابستہ براے کمک ملکہ آرہا ہے ایسا ہی ملکہ کو خیال ہوا کہ شاید کوئی لشکر ساحران میری مدد کو آتا
ہے لیکن دامن باد نے جب قباے گرد کو چاک کیا لباس گرد سے لشکر دیوان نمودار ہوا لشکر شاہزادے
مین اُٹھ پڑے شاہزادے کا دل مع لشکر بڑھ گیا دل ملکہ شاہد سیمین ساق منکسر ہوا خط ملکہ شہرخ کا قاصد
نے شاہزادے کو دیا دیو مصروف ساحر خواری ہوئے لشکر ساحر ایک ساعت مین سب غذاے دیوان ہوا
ملکہ میدان مین تنہا رہگئی کہ ایک دیو نے لپک کر ملکہ کو قاش تخت روان سے جھٹ پٹ اُتار لیا روبروے
شاہزادہ پیش کیا ملکہ نے دیکھا کہ بس رشتہ حیات اسیقدر طول رکھتا تھا جان سے ہاتھ دھوؤن اس
تیرہ بختی و منحوس طالعی کو روؤن اسی روز بد دیکھنے کے لیے مین ننگ خاندان زندہ رہی پہلے ہی
اس کیفیت کے ظہور سے کیون نہ مرگئی پلک پلک کر طفل اشک آنکھون سے نکل رہے تھے دامن قبا
کو آنسوؤن سے بھگوتی تھی شاہزادے نے قریب بلا لیا پاس بٹھلایا اسکی عزت و حرمت مین کچھ فرق نہ کیا
شاہزادی شاہد سیمین ساق نے اب اچھی طرح سے رخ پر انوار کو دیکھا ہزار جان سے عاشق ہوئی اگرچہ
پہلے سے عاشق ہو چکی تھی اور تخم محبت دلمین جم گیا تھا لیکن بسبب فتاح طلسم ہونے کے کدورت بھی تھی
اور دل سے اپنے کو دور رکھتی تھی عشق کو بڑھنے نہ دیتی تھی شاہزادے نے بھی نزدیک سے ملکہ شاہد
کو دیکھا قریب تھا کہ بیہوش ہو جائین لیکن بخیال چند امور کے تکیہ کا سہارا دیکر لیٹ گیا اور اپنے کو روکا
دیر تک گلستان حسن ملکہ شاہد کی گلگشت کرتا رہا اگرچہ چہرے سے پریشانی ظاہر تھی لیکن آب چشم نے
گرد و غبار جنگ کی دھوکر چہرہ کو روغن تازہ سے درخشان کردیا سر پر بالون کا جھرمٹ چوٹی کا لٹکا
پڑی ہوئی کمر نازک کی ضامن تھی زلف پرشکن بکھری ہوئی رخ روشن کی دربانی کرتی تھی یا چشمہ حیات مین
افعی پانی پیتے تھے درمیان مین فرق نازک باریک کھنچی ہوئی جس سے دل عاشق بے اختیار یہ کہہ اٹھتا تھا

دین و ایمان تو یہ زلف رسا سے لگے ہیں ٭ دیکھیے مانگ کو کافر کی کہ گویا نکلے ہیں ٭ سیدھی راہ ظلمات تھی خضر کو بھی طلب سیاحت
کے لیے درکار ایک دن و دو رات تھی جبین صفا آگین بلند و وسیع اقبالمندی کی نشانی تو جبین سے ظاہر آثار
کشور ستانی ابرو خمدار قتل عشاق پر تیار مژگان سفاک و بے رحم آبدار خنجر آسا گردم چشم سیہ اثبات ہوئے
بینی حسن کا ستون الف وار راست کہ اسکی راست قامتی پر دلیل تھی رخسار سے بھرے خون ٹپکتا تھا ماہ
پارو شمع گل شرماتے تھے منہ چھپاتے تھے دندان باریک ایک سے ایک ملا دہان تنگ بتیس آفتاب اور
ایک ہیچ بتیس گہر خوشاب اور ایک درج سرخی لب سے معلوم ہوتا تھا کہ کسی عاشق کا خون پیا ہے عقیق یمن
جسے دیکھ سر اکھاتا ہے لعل بدخشان دامن کوہ سے منہ چھپاتا ہے چشمۂ حیات ذقن مین موجود ہے یوسف
کنعان نے اسکی چاہ مین کنوئین جھانکے سینہ حسن کا گنجینہ ہے اگرچہ کسی ہین لیکن سرکشی سے نکلی آتی ہین شکست
رونق بازار نارپستان کی انھین سے ہے دریائے رخسار سے سرخاب منہ نکال کے رہ گئے ہین بڑے سرکش
ہین قاعدہ سے معلوم ہوتا ہے کہ آگے چلکر جفاکش بھی بڑے ہونگے طشت زرین مین دو شمعین ہین یا بحر خوبی
کے حباب ہین شکم ساحت حسن کا نمونہ ہے اطلس کہین تو بجا ہے یا پارچہ حریر ہے بہت نرم و نازک ناف پیچدار
محبت و الفت سے خواستگاران وصال کے لیے گرداب بلا ہے یہ سراب بر روئے آب ہے بازوئے مصفا
صبیغا کہ دہ ہے بھرے گول سڈول نرم ملائم ہاتھ مین کلائی بہ مثال سیاہ چوریان نیارنگ دکھاتی تھین
سیہ چوری بدست آن نگارے ٭ بشاخ صندلین پیچیدہ مارے ٭ رانین سیم خالص کی بنی ہوئین معدن سیم بے غل و غش
تھین صفائی دیکھ کے سیم آب آب تھی اپنی سیاہ روئی پر بیتاب تھی کارگزاران قضا و قدر نے اس نازنین
مہ جبین غیرت گلعذاران لندن و چین کو نور کے سانچے مین ڈھالا تھا چہرہ پرداز ازل نے اسکے نقش
دہن کو اپنے ید قدرت سے بنایا تھا شاہزادۂ بے صبر اپنے دل ناشکیبا کو حکمت عملی سے روکے ملکہ
شاہد سیمین ساق پر اپنی بیقراری ثابت ہونے دی کہا اے ملکہ وحدانیت خدا مین کیا کہتی ہو
قبول اسلام مین کیا عذر ہے ملکہ تو پہلے سے انجام پر غور کرتی تھی اب نتیجہ کھل گیا دل سے صلاح کرتی تھی
کہ اگر قبول اسلام نہین کرتی تو مسلخ قتل مین پہونچی ہون کوئی دم مین گلا ہے اور دست جلاد با تیغ ہے اس سے
گریز نہین اور اگر قبول وحدانیت خدا کرتی ہون جان بچتی ہے اس ضمن مین شاید میرا مطلب نکلے
شاہزادے سے کہنے لگی کہ اے شاہزادۂ والاجاہ مین نے زشتی اعمال کی سزا پائی جو کچھ ہوا بہتر ہوا
دبیر قضا نے میری لوح تقدیر مین ایسا ہی لکھدیا تھا کہ جس سے یہ روز بد دیکھنا پڑا اب مین صدق
دل سے اسلام کی طالب ہون شاہزادۂ اسکندر فرخ لقا نے مسلمان کیا دو روز ملکہ شاہزادے
کی مہمان رہین خط فتح لکھکر ملکہ شہرخ کے پاس قاصد کے ہاتھ روانہ کیا ملکہ شہرخ کو واپسی شاہزادے
کی امید قوی ہوئی تمناے دل نے جوش مارا تیسرے روز ملکہ شاہد سیمین ساق شاہزادے
سے رخصت ہو کے اپنے مشکوی معلی مین آئی تدبیر گرفتاری شاہزادہ دلشکر مین مبتلا ہوئی خیال کرتے کرتے
دور کی سوجھ گئی ایک قاصد خاص خدمت شاہزادے مین روانہ کیا اور کہلا بھیجا کہ آج آپکی دعوت
ہے آپ مع لشکر تشریف لائیے خارستان و کلبۂ احزان فردوس کو رشک چمن بوستان فرمائیے یہ خانہ بدل
مشکور ہوگی شاہزادہ بلاخیال کسی امر کے چلا مکان ملکہ پر پہونچا ملکہ نے دور سے استقبال کیا مکان کو
خوب سجا درست کیا ایک مسند زرتار بچھی تھی بجاے تخت مرصع تصور کیجاتی تھی شاہزادے کو لاکر اسپر

ٹھا یا شاہزادہ اُس مکان کی خوبی و لطافت دیکھکر ششدر ہوگیا کمرے بہت نفیس پر زیب و صفا بنے ہوے
نہ بہت اونچے نہ بہت نیچے اوسط درجہ کے بنے ہوے شہ نشین ویسی ہی دلکش مصفا بنی تھی بنایان چابکدست
حیران تھے بناے مکان اُنکی خیال عقل سے دور تھی حواس گم ہوتے تھے یک لخت طلاے خالص سے تعمیر
تھے بیل بوٹے بہت خوبصورت پیارے پیارے بنے تھے مصوران عالم کو اصل ہونے کا گمان تھا گمان بیجا نہ
تھا وسط مکان مین شہ نشین کے آگے ایک باغ پر تکلف سجا ہوا تھا گل چاندنی نے صحن بوستان کو بیعقل
کیا تھا نسرین و نسترن کی بہار تھی کیلون کی قطار گل شبو کی مہک گل چنپہ کی جھلک طائران خوش نوا سرود سرائی
سے مانوس تھے قصہ فرہاد و قیس سنا رہے تھے غنچہ سربستہ اسرار الٰہی محرم راز گل شگفتہ کا بے ثباتی
عالم پر خندہ درد از معشوقان طناز کار باغبانی مین مشتاق نہ ایران صد سالہ اُنکے کلام کے مشتاق شاہزادہ
کو اُس شہ نشین سے باغکی سیر کرانیکو لانے درمیان باغ مین ایک پر تکلف بنگلہ بنا ہوا جو بالکل جواہرات
سے بنا تھا مردم نظر کے پاؤن پھسلتے تھے مانی و بہزاد نقش کیا کے گرے پڑتے تھے تھوڑی دیر کے بعد
خاصہ طلب ہوا شاہزادہ دسترخوان پر بیٹھا اقسام اقسام کے میوہ طرح طرح کے کھانے ہزارون قسم
کی چیزین خاصہ پر چنی گئین وہی خاصہ خاص لشکریون کے لیے بھی گیا کھانا کھاتے ہی شاہزادے کو چکر آیا بیہوش
ہوکر فرش خاک پر گرا ہوش و حواس کافور ہوئے جسم کی خبر نہ رہی ملکہ نے جلد ایک ساحر کو بلاکر قید کیا لشکری
بھی کھانا کھاتے ہی بیحواس ہوئے سب کے سب گرفتار نشہ بیہوشی ہوئے ایک مرد بھی نہ بچا جو اس
حال زار کو دیکھتا ملکہ نے سب کو گرفتار کیا گلنار لوح مین قید کیا ذکر اُسکا آگے آئیگا

## اب کیفیت جہانگرد عیار کی ملاحظہ ہو

کہ جہانگرد عیار لشکر سے باہر کسی کام کو گیا تھا دعوت مین شریک تھا جب سیر کرکے وہ آیا تو دیکھا کہ
وہان سے خیام شاہی اُکھڑ گئے ہین اُس صحراے پر فضا مین کسی کا پتہ نہین دریاے فکر مین غواص
ہوا دیر تک بیٹھا سوچتا رہا کہ یا الٰہی یہ کیا مضمون ہر کچھ سمجھ مین نہین آتا کہ یہ کیا ہوا یہ لشکر کہان گیا اے
پیر فلک تو ہی بتادے کہ وہ شاہزادۂ عالیشان کدھر گیا لشکر کو تو نے کہان چھپایا سوچتے سوچتے
خیال آیا کہ پیر مرد کے وہان چلنا چاہیے اُس سے اس راز کے انکشاف مین کوشش کی جاوے
جہانگرد عیار پیر مرد کی خدمت مین پہونچا بعد سلام و نیاز کے حال کہا پیر مرد نے کہا اے جہانگرد ملکہ
سے لڑائی ہوئی شاہزادہ فتحیاب ہوا ملکہ نے اطاعت قبول کی سواے اسکے اور کوئی علاج ہاتھ نہ آیا
اس اطاعت مین اپنا مطلب نکالا شاہزادے کی دعوت کی دارو بیہوشی پلا شاہزادے کو مع لشکر
گرفتار بلا کیا یون دام تزویر سے سب کو قید کیا گلنار لوح کے قید خانے مین سب کو رکھا جہانگرد
یہ سنکے خاک بر سر افشان ہوا فکر تازہ رہائی مین مصروف ہوا ایک ساحر کی صورت بنا ملکہ کے روبرو گیا
سلام کیا اور چاہا کہ مین کچھ کلام کرون اسکا رنگ و روغن سب اُڑ گیا پورا عیار کی صورت نظر آنے لگا
ملکہ کے پاس جو کوئی ہیئت بدل کے آتا تھا اُسکا رنگ و روغن اُڑ جاتا تھا کچھ اسکے پاس ایسے تحفہ جات
طلسمی موجود تھے کہ جنسے کسی عیار کی عیاری نہ چلتی تھی ملکہ نے ساحر کو آواز دی کہ اسکو گرفتار کرو جانے
نہ پاوے یہ عیار مکار ہے جہانگرد بھی گرفتار ہوا گلنار لوح مین قید ہوا یہ جاکر سب سے ملا اور کہا کہ مین

ابھی تم سب کی خدمت مین آیا ہون وہ زندانخانہ بلاشک غمکدۂ مصیبت تھا غم بھی اُس زندان کی صورت دیکھکر رحم کرتا تھا شیران مہیب آزادہ پلنگان مردم درسے آباد تھا درندون گزندون کا ماوا تھا جو کہین سے بھاگا اس مقام پر اُسکو پناہ ملتی تھی اُجاڑ چاہنے والی چڑیون کا مسکن تھا بوم و شوم کا وطن تھا بجاے سبزہ زار کے سراپا خار تھا پانوٗن رکھنا محال تھا شاہزادے کی گریہ وزاری لشکر کی بیقراری دیوون کی غرش عجب کیفیت سے وہ زندان مالامال تھا دود آہ سے سارا زندان سیاہ و تاریک تھا گیسو طراز رہائی کے لیے آئی اور لوحدار جادو کے پاس گئی وہ ایک قہساق خشک دہان خشک دل سال تحا بھی اُس خشک دلی سے دور بھاگتا تھا پیر مرد تودہ سالہ مرنے پر تیار بیٹھا قبر مین پیر لٹکائے ایک مسند پر بیٹھا تھا گیسو طراز نے بزور سحر اُسپر حملہ کیا وہ وار خالی گیا آگ بنکے برس پڑی لوحدار جادو نے ابر باران سے وہ آگ بجھائی آئینہ بنکے سامنے ہوئی مورچہ بنکے یہ اُسپر دوڑا گیسو طراز نے اس سے فرصت نہ پائی لوحدار جادو نے فوری اسکو گرفتار کیا اُسی زندانخانہ مین سب کے پاس بھیجدیا پیر مرد بھی بیچارے آئے بڑی جانفشانیان کین سحر آزمائیان کین ایک شبانہ روز لوحدار جادو سے بد یرکلہ بکلہ لڑتا رہا ہر ایک کا جواب دیتا رہا لیکن رہائی شام بلا انپر بھی آئی لوحدار جادو نے انکو بھی گرفتار کیا اُسی زندانخانہ مین بھیجدیا ملکہ کے پاس لوحدار جادو نے دونون کی گرفتاری کی اطلاع دی ملکہ بہت خوش ہوئی لوحدار جادو کو خلعت و انعام بھیجا اب ملکہ کو کوئی دغدغہ شہزادے کیطرف سے نہین رہا اپنے حساب قصہ فیصل کر دیا کوئی اور تنازع فیہ نہ رہا آرام سے خواب راحت مین پانوٗن پھیلا کے سوئی جہانگرد کی کیفیت ملاحظہ ہو کہ یہ گریہ وزاری شاہزادے سے بہین بیٹھا تھا مناجات بدرگاہ مستجاب الدعوات کرتا ہوا خدا سے مدد مانگتا تھا خلاصی چاہتا تھا کہ ایک روز داروغہ زندان کو تنہا پاکر پھوٹ پھوٹ کر رونے لگا ایسا رویا کہ داروغہ کا دل بھر آیا اگرچہ وہ بھی بڑا سنگدل تھا اور پھر ان لوگون کے حق مین کہ سنگدلی عین خوشی سلطان طلسم کی تھی جہانگرد سے پوچھنے لگا کہ ای شخص تو سب سے زیادہ بیقرار کیون ہوتا ہی جو سب کا حال وہ تیرا حال ہی تو کیون اسقدر آہ و زاری کرتا ہی کہ میرا دماغ پریشان ہوتا ہی خاموش رہ یہ سنکر جہانگرد اور بھی رونے لگا اور کہا ای داروغہ آپ بڑے مہربان ہین مین آپکی عنایت کا شکریہ نہین ادا کر سکتا آپ کے سلوک مجھپر بہت ہین کہ جنکا شمار نہین ہو سکتا ہی اگر قبول ہو ایک عرض کرون چونکہ تخلیہ تو تھا ہی داروغہ نے کہا کیا کہتا ہی جہانگرد نے کہا کہ میری ایک ضعیفہ مان ہی سوا میرے اُسکا کوئی نہین ہی میرے پاس کچھ ایسا مال ہی کہ جسکو گھر بھیجنا چاہتا ہون کہ جس سے وہ ضعیفہ اپنا قوت سد رمق حاصل کرتی رہے اگر آپ چاہینگے تو وہ میری مان کو ملجائیگا یہ کہکر دو موتی بہت بڑے جیب سے نکالے اور کہا کہ ایک آپ نے لین اور ایک میری مان کو بھیجدین داروغہ نے کہا کہ نہین دونون بھیجدینگے جہانگرد نے کہا نہین ایک آپ لین اور ایک روانہ کرین داروغہ کی آنکھین کھل گئین کحل الجواہر سے زیادہ جانکر آنکھون مین رکھا اور دلمین کہا کہ اتنے بڑے موتی تو ہمنے طلسم مین نہین دیکھے اسکو کہان ملے داروغہ نے بہت شفقت کی جب جہانگرد نے دیکھا کہ در بر سر فولاد نہی نرم شود ایک ڈبیا جیب سے نکالی اور کہا یہ بھی روانہ کردیجیے لیکن اسکو کھولنا نہین داروغہ نے کہا اسکو ضرور دیکھونگا جہانگرد نے منع کیا لیکن داروغہ نے نہ مانا اُس ڈبیا کو کھولا جیسے کھولا ویسے ہی خاک ڈبیا سے اُڑی اور دماغ مین پہونچی چھینک آئی بیہوش ہو گیا جہانگرد نے جلدی سے کپڑے اُسکے اُتار کر اپنے جسم پر پہنے اور اُسکی صورت بنکر بیٹھا اور اُسکو اپنی صورت بنایا دماغ پر بیہوشی کی پٹی چڑھائی گلے مین

گولہ دیا زبان مین سوزن دیکر اور قید یون مین داخل کر دیا اور آپ داروغۂ زندان بنکے بیٹھا پھر دریاے فکر
مین غوطہ زن ہوکر لوحدار جادو کے پاس گیا اور کہا کہ زندان مین چلیے ایک ضروری امر آپ سے عرض
کرنا ہی لوحدار جادو اُسیوقت زندان مین آیا مسند پر بٹھایا عزت و توقیر کی قلمدان سامنے رکھدیا اور
کہا کہ ایک خط ملکہ کو اپنے قلم سے لکھیے لوحدار جادو نے کاغذ طلب کیا اُسنے سربستہ ایک کاغذ جیب سے
نکالا لوحدار جادو جیسے ہی اُسکو کھولنے لگا کہ اُس سے سفوف اُڑا لوحدار جادو چھینک کر بیہوش ہوا اُسنے
لوحدار کو شاہزادے کی شکل بنا دماغ پر بیہوشی کی پٹی چڑھا گلے مین گولہ اور زبان مین سوزن لگا بجاے
شاہزادے کے بٹھایا اور شاہزادے کو رہا کر دیا اور آپ لوحدار کی صورت بنکر جملہ ملازمین لوحدار کو زندان
مین لایا سب کو شربت بیہوشی پلا بیہوش کیا اُسنے ایک کو سرداران لشکر اسلام کی صورت بنا کر قید کیا اور لوحدار
کی دختر کو شاہزادی کی صورت بنایا اور زوجۂ لوحدار جادو کو گیسو طرازنہ کی صورت بنایا اور چادر
عیاری اوڑھکر سنگ پا جادو کو گڈھے سے نکال پیر مرد کی صورت پر بنایا اور ان سب کو مع لشکر رہا
کیا یہ سب چلتے ہوئے امیر الزمان سے کہا کہ شاہزادۂ عالم لوح طلسم تو لے لیجیے شاہزادے نے کہا
کہ کہان ہی جہانگرد نے جب لوحدار جادو کو بصورت داروغہ لاکر زندان مین بٹھایا باتون باتون مین لوح
طلسم کو دریافت کر لیا تھا اُسنے سب پتے دیے تھے امیر الزمان سے کہا کہ لوحدار جادو کے مکان
مین ایک مختصر سا باغ ہی اُسمین ایک حوض ہی حوض مین ایک صندوق ہی اُس صندوق مین ایک صندوقچی
جواہرات کی ہی اُس صندوقچی مین لوح طلسم پارچۂ حریر مین لپیٹی ہوئی رکھی ہی جادو جلدی سے اُسکو دستیاب کرو
شاہزادہ فوراً بلاخطر اُس باغ مین آیا اور حوض مین کود صندوق نکالا اُسکو کھول کر صندوقچی کو کھولا
دیکھا کہ پارچۂ حریر مین لوح طلسم رکھی ہی اُس صندوقچی کو قبضہ مین کیا گیسو طرازنہ کے مکان پر آئے جہانگرد نے
بلباس لوحدار جادو ایک خط ملکہ شاہر کو لکھا کہ آپکو معلوم ہو کہ جب آپکے والد لب دم ہو رہے تھے
وصیت کی تھی کہ جب فتاحان طلسم ادھر آوین اور وہ قید ہو جائین تو فوراً قتل کر ڈالنا اب فتاحان طلسم سب
قید ہین مین نے آج لوح طلسم دیکھی معلوم ہوا کہ اب فتاحان طلسم کوئی باقی نہین ہی اور یہ بھی لوح مین نکلا کہ ان
سب کو ایک دم سے قتل کر ڈالین اور اگر ایک ایک قتل ہوگا تو طلسم مین بڑی خرابی پڑیگی لہذا آپکو چاہیے
کہ اسیوقت ان سب کو قتل کر ڈالیے اور ایک دم سے سب مسلمان قتل ہون آگے پیچھے نہونے پاوین ایک
ساتھ سب کے سر قلم ہون اگر ایک بھی قتل ہونے سے باقی رہا تو طلسم مین آگ لگجائیگی اور کچھ
بنائے نہ بن پڑیگی اور یہ وصیت آپکے نام شاہ طلسم کی تھی یہ خط جیسے ہی ملکہ کے پاس پہونچا جلادون
کو طلب کیا اور گاڑیان ساحرون کی روانہ کین کہ فتاحان طلسم کو لے آوین ساحر آئے اور گاڑیون پر سوار کرا لایا
اور ملکہ کے حضور مین لیگئے ملکہ نے سب کو دیکھا اور صورت شاہزادہ دیکھی آنکھون سے آنسو گر پڑے جلدی سے تا نگستان
عشق ہو کمرہ مین گئی فتاح طلسم کی تصویر وہان رکھی تھی اُس سے مخاطب ہوئی اور کہا کہ افسوس ای شاہزادے
جو تجھپر دل آیا تو پہلو گو کا تو قاتل نکلا ۔ دوست ہم جسکو سمجھتے تھے وہ دشمن نکلا ۔ خضر راہ جانتے تھے جسکو وہ رہزن نکلا
افسوس مین کیا کرون کہ وصیت والد اور قواعد طلسم سے مجبور ہون ورنہ تجھ ایسا شاہزادہ معشوق دست عاشق
سے قتل ہو چارہ کار یہی ہی کہ جلادون کو حکم دیا جائے کہ سب کو برابر بٹھلادین اور جسوقت مین دستک دون ایک
ساتھ ہی سب قتل ہون اگر کسی کا ہاتھ رکا یا دیر مین قتل ہوا وہ بجاے اُسکے مارا جادیگا جلادون نے یہ حکم

سنتے ہی تلوارون کو دیکھا بھالا آزمائش کی تلوار کو پورا دیکھا آب اچھی پائی گردنون پر کو بلیے کا خط دیا ڈورا
باندھا ٹوپ سر پر چڑھایا گردنین سب کی جھکا کے بٹھلایا اور منتظر دستک تھے کہ ملکہ نے ساحر کو بھیجا کہ دیکھو
جلاد سب تیار ہین کچھ دیر تو نہین ہے ساحر نے آکے دیکھا کہ منتظر دستک ہین اُنکے کام مین کوئی دیر نہین
اپنی ترکیب سے کھڑے ہین دستک ہوتے ہی سب کے سر ایک ساتھ زمین پر گرین ساحر نے آکے ملکہ
سے کہا کہ حضور وہان کچھ دیر نہین جلاد منتظر دستک ہین ادھر دستک ہوئی کہ سب کے سر زمین پر لوٹتے ہونگے
ملکہ نے یہ خبر سنتے ہی دستک دی کہ جلادون نے ہاتھ چھوڑے ایکبارگی سب کے سر زمین پر دکھائی دیے
ایک تاریکی طلسم مین چھاگئی آوازین آنے لگین کہ کشتی مرا نام من لوحدار جادو بود کشتی مرا نام من فیل اندام
داروغہ زندان بود کشتی مرا نام من سنگ پا جادو بود کشتی مرا نام من میمونہ جادو زوجۂ لوحدار طلسم
بود غرضکہ دو گھنٹے تک یہ آوازین آتی رہین ملکہ نے دست تغابن ران پر مارا اور کہا افسوس یہ کیا غضب
ہوا سب آوازین موقوف ہوئین وہ تاریکی دفع ہوئی شعلہ جادو سنگ پا جادو کے مکان پر پہونچا اور
آواز دی اور ایک چکر مار زمین پر گر کے غائب ہوگیا سنگ پا جادو کی عورت نے یہ سنا تاریکی چھاگئی لشکر
لیکر روانہ ہوئی اور یلغار کر کے بیت الحزن پہونچی کہ ذکر اسکا وقت پر آویگا ملکہ بعد فرد ہونے ان آوازون
کے دیر تک سکوت مین رہی بعد کو سب ساحرون کو جمع کر کے لشکر کشی کی اور طلسم گلنار لوح مین آئی کہ ذکر اسکا
وقت پر ہوگا شاہزادی کو جب خبر قتل ساحران پہونچی لشکر جرار صف شکن لیکر چلے راہ مین شاہزادہ اور
شاہد کے لشکر کا مقابلہ ہوا خیمے استادہ ہوئے لشکریون نے اپنے اپنے ہتھیارون کو صاف کیا روان
کیا مردمیدان تیغ زن وگردان صف شکن اپنی اپنی دلیریون کے بیان کو طول دے رہے تھے اور اداے حق
نمک شاہزادے کا اقرار زبان سے کرتے تھے ہر ایک سینہ سپر ہونے کا اقبال کرتا تھا جو تھا دریاے شجاعت
کا نہنگ ہر فرد بیشۂ دلیری کا نرہ شیر معرکہ رستم و اسفندیار بازی طفلان جانتے تھے دیوان مردم خوار
خوشیان مناتے تھے شاہزادے کو دعا دیتے تھے کہ بدولت شاہزادہ خواب آسودہ ہوئے گوشت ساحران
سے جسم مین توانائی آئی دونی طاقت پائی جب ترک فلک خنجر بکف جنگ گاہ مین آیا لشکر کی صف آرائی ہوئی آواز
برق کوس و کرنا سے آسمان دہل گیا نعرہ خونخوار فلک کا کلیجہ ہل گیا کہ دریاے فوج کو تلاطم آیا آپس مین مل گئے
تیر و سنان چلنے لگے ساحر کٹ کٹ کر زمین پر گرنے لگے شاہزادہ امید وفور طرب سے اور فتحیابی سے
کامیاب معلوم ہوتا تھا چہرۂ بشاش فلک سے صداے شاباش آرہی تھی لیکن ملکہ کو کچھ رنج ساحران مقتول
کا اور کچھ صدمہ اپنی شکست یلغار کا چپ سکوت مین تھی تماشاے کارزار دیکھ رہی تھی کہ عقب سے گرد
نمایان ہوئی جب گرد پھٹی دل گرد سے ایک فوج جرار پیدا ہوئی اور آتے ہی اُسنے چھاپا فوج ملکہ پہ مارا
جس سے ملکہ کو اور ہراس پیدا ہوا زیست سے ناامید ہوئی تمناے فتح منقطع ہوگئی ساحر کو ادھر روانہ
کیا کہ یہ کون صاحب لشکر ہے ساحر نے دریافت کر کے کہا کہ سنگ پا جادو کی عورت ہے ملکہ اور مایوس
ہوئی لیکن جھٹ پٹ اُسکو شیشہ مین اُتار صلح کر کے موافق کر لیا دونون لشکر ایک ہوگئے خوب تلوار چلی
اللہ اکبر کے نعرے بلند تھے شاہزادہ اپنی فوج کو بڑھاوے دے رہا تھا غضب کر کے کڑک کڑک
سناتے تھے سات شبانہ روز لڑائی رہی دیوون نے جو حملہ کیا ایک مین صف کی صف اُلٹ دی
لشکریان شہریار چیرہ دست ہوتے چلے جاتے تھے اور ساحران غدار کے پاؤن پیچھے ہٹتے تھے کہ

سنگ یا جادو کی عورت میدان مین آئی جنگ چاہی ایک جوان اُس سے مقابل ہوا اور ایک ہی وار مین سر اُس نابکار کا مثل خیار تر اُتار لیا لشکر ملکہ بہت کم رہگیا انجم سحری وار کچھ تھوڑے سے رہگئے لیکن ملکہ قلب لشکر مین مضبوط جمی تھی کہ شاہزادے نے قلب لشکر پر حملہ کیا صف کی صف ایک دم مین قتل کی ملکہ تنہا رہگئی شاہزادے نے قاش زین سے بیکدست مثل گل کے اُٹھالیا لشکر مین لے آیا قید کیا باقی ماندہ لشکر جو راکھ دیوان ہوا طلسم بیت الحزن اپنے نام کا پورا مصداق ہوا شہر ویران و سنسان ہوگیا کسی ساحر کا نام نہ رہا سب شہر خاموشان مین آباد ہوئے لشکر شہر مین گھسا لوٹنا شروع کیا کئی روز تک شہر کو لوٹا جہانگرد نے بہت سامان از قسم جواہرات پایا فوج مظفر و منصور اپنی فرودگاہ پر آئی ملکہ کو شاہزادے نے سامنے بلایا مسلمان ہونے کے لیے کہا ملکہ نے بدل و جان منظور کیا کلمۂ اسلام پڑھا صدق دل سے اسلام لائی گیسو طراز کو بھی مسلمان کیا اور سب کو ساتھ لیکر ملکہ شہرخ کے وہان آئی بموجب اقرار کے وہان دو تین روز دعوت مین گذرے خوب جشن فتح کے ہوئے چوتھے روز شاہزادہ مع لوح طلسم و ملکہ شاہد و شہرخ و گیسو طرازہ مع جاہ و حشم کے کوچ و مقام کرتے ہوئے طرف لشکر صاحبقران کے روانہ ہوئے کہ انکا ذکر وقت پر آئیگا

## اب دو کلمے داستان روانہ ہونا شاہزادہ رستم ثانی بن ملک ایرج کا طرف طلسم سحر آفرین کے اور راہ مین ملاقات ہونا ملک الماس سلطان طلسم سے ملک الماس کا شاہزادے سے بہ شفقت پیش آنا اپنے طلسم کے اندر لیجانا کیفیت تشریف آوری دریافت کرنا رستم کا حالت نادانستگی مین اپنا حال بیان کر دینا سلطان طلسم کا گرفتار کرنا باقی حالات متعلق داستان ہذا

### خمسہ عوض ساقی نامہ

پہلے تھا دخل یہ دشوار ترے کوچے مین ۔ کہ صبا کو بھی نہ تھا بار ترے کوچے مین ۔ اب تو ہے مجمع اغیار ترے کوچے مین ۔ روز ہے گرمیٔ بازار ترے کوچے مین
جمع ہین ہیرے خریدار ترے کوچے مین

تو نے عزفیے جو کچھ ہمکو دکھایا تھا کل ۔ ہو گئے بیخود و بیہوش ہم ایسے ہو تھا ۔ اب کہان جائین کدھر جائین ترے در سے بھلا ۔ دیکھکر تجھکو قدم اُٹھ نہیں سکتا اپنا
بنگئے صورت دیوار ترے کوچے مین

ہے محبت بھی تری قہر خدا سخت عذاب ۔ کر دیا ایک زمانیکو اپنے بیتاب ۔ کفر و اسلام ہوا دونون گھر دینا ہے خراب ۔ دیر ویران ہے ترے عہد مین کعبہ برباد
جمع ہین کافر و دیندار ترے کوچے مین

کیا خبر ہے تجھے کس حال مین ہین کیا ہین جوان ۔ جادۂ راہ کہ ہین نقش قدم ہین کیا ہین ۔ آسمان ٹوٹ پڑے مجھپہ جو اُٹھنا چاہون ۔ پانون پھیلائے زمین پر ہین ترا ہے مین
صورت سایۂ دیوار ترے کوچے مین

خاک سے کتنے ہم آغوش ترے ہین بیدا ۔ صورت مفلس بیہوش پڑے رہتے ہین ۔ بیخود و غافل و خاموش پڑے رہتے ہین ۔ روز یہان سیکڑون بیہوش عشق پڑے رہتے ہین
ہے گر خانۂ خمار ترے کوچے مین

آرزو ہے دل بیتاب کی فریاد سنے ۔ گر ترے کان تک آواز ہماری پہونچے ۔ پر جو اللہ لغیہ ہے یہ بھی کوئی پہچان نہ لے ۔ پلے بالونکی طرح رانگو بیتابی سے
نالے ہم کرتے ہین اے یار ترے کوچے مین

تھی نہ امید ہمین ایسی فسوںسازی کی | آنکھ چھوٹے ہی ہمسے دغابازی کی
ہائے کمبخت نے کیسی خلل اندازی کی | زور ہی عشق نے یہ تفرقہ پردازی کی
ہم ہین زندان مین دل زار ترے کوچے مین

شکل فرہاد جنون پیشہ و مثل مجنون | خاک برباد کرے میری تہ چرخ واژون
دے اجازت تو رہون تا بقیامت ممنون | آرزو ہی جو مرون بھی تو ہین دفن بھی ہون
ہی جگہ تھوڑی سی درکار ترے کوچے مین

دوست دشمن ہین سبھی تیری ادا پر مائل | خنجر رشک سے ہر ایک ہوا ہی بسمل
تمکو پروا نہین غمگین ہو کوئی یا خوشدل | گر یہی ہین ترے ابرو کے اشارے قاتل
آج کل چلتی ہی تلوار ترے کوچے مین

بے کہے اُسنے کیا ہو جو وفا کا اظہار | بار سننے سے تجھے ہو اُسے کہنا دشوار
داغ نے آج یہ دیکھا ہی کہ ہو کر ناچار | حال دل کہنے کی ناسخ جو نہین پاتا بار
پھینک آتا ہی وہ اشعار ترے کوچے مین

چہرہ ناسخان سحر و ساحری و شکست کنندگان طلسم سامری اعجوبہ نگاران طلسم عجیب و دانندگان سحر غریب اس داستان جلالت بنیان کو یون بیان فرماتے ہین کہ جب شاہزادۂ والاقدر رستم ثانی بن ملک ایرج اجازت لیکر مع لشکر فراوان و فوج گران صاحبقران ثانی سے رخصت ہوئے کمر ہمت چست باندھی برابر کوچ و مقام کرتے چلے جاتے تھے بعد طی مراحل و قطع منازل ایک دشت سراسر وحشت ناک مین جو نصف سرحد طلسم مین تھا پہونچے خیام شاہی استادہ ہوئے بارگاہین قائم ہوئین مسندین مفرق بچھی ہوئین اُس جنگل مین چلتے پھرتے آدمی لشکری سردر وادی نظر آتے تھے بعد مدت کے اُس جنگل کی تقدیر جاگی یا تو سراسر خارستان سنسان ہو کا میدان تھا یا تو گلستان تازہ کا نمونہ دکھائی دینے لگا شاہزادہ اُس جنگل مین شکار کھیلنے لگا دور سے دیکھا کہ ایک تاجدار والا تبار بھی مصروف صید افگنی ہی صورت سے معمر معلوم ہوتا ہی لیکن شجاعت و شہامت چہرے سے ہویدا ہی ابالت و جلالت بشرہ سے پیدا اتسکن چہرے پر ذرا بھی نہین نوجوانی پوری معلوم ہوتی ہی اعصاب قوی اعضا و جوارح کی توانائی مین فرق نہین نخچیر اُسکا دیکھا بچتا نہین کہ اتنے مین اُسکی نظر بھی شاہزادے پر پڑی دیکھا کہ ایک جوان حسین رعنا گلستان ناز پروران کاکل پیچان حشلیلی سے سنبل پریشان ہی جبین نور آگین ہلال آسمان ہی چہرہ بدر کامل مثال درخشان ہی طلاقت لسانی سے سوسن خاموش شاہد فرحت دو شادوش ہی مو شجاعت و بسالت سے آنکھین مخمور ہین خود شیر افگنی فیلکشی سے چور حسن بمثال سے مغرور ہی مردم آزاری سے نفور کلاہ کج سر پر قبائے شاہزادگی بر مین صید افگنی مین مصروف ہی ہمہ تن شکار مین مشغوف ہی بدل قوی بہادران توانا رستم و اسفندیار سے زیادہ ہی دل سے بے اختیار مثل سیماب بیقرار ہو صید افگنی چھوڑ ادھر کو چلا قریب آیا حسن دو بالا پایا اوج دلبری کا یکتا ماہ پایا قریب سے جو دیکھا ایک عجیب جوان خوبرو نظر پڑا موافق رسم و قاعدہ شاہان سلام و علیک ہوئی بغلگیر ہوئے مزاج پرسی کی شاہزادہ خیمے مین لے آیا اُس شہریار نے اُسیوقت جنگل سے ساتھ لیا ایک طرفۃ العین مین مع فوج داخل طلسم ہوئے رونق افزائے مشکوے حرم سلطانی ہوئے فوج کے لیے مقام تجویز ہوا شاہزادے کیواسطے محلات سے ایک مکان خالی کیا گیا شاہزادے کا آرام گاہ مقرر ہوا وہ مکان پر تکلف بنا ہوا یاقوت کے خشت زبرجد کی تحریر لعل کے قمقمے لٹکتے بھاری بھاری سرو چراغان لاکھون فانوس خود بخود روشن ہو ہوا لے چاندنی کی کیفیت میوہ دار درختون کی نرالی حالت خام و پختہ میوے لگے ڈالیان بار ثمر سے تواضع کرکے زمین بوسی کرتی تھین شاہدان چمن نشۂ حسن سے مغرور اکڑتے تھے سبز بختان گلشن مودلبری سے چور بل کھاتے تھے حوض مین فوارا

پڑا ہوا بیشمار سوراخون سے صحن خیابان کو سیراب کرتا تھا ابر ساون کا سراسر سراب تھا بط و قاز سرخاب
حوض مین تیرتے تھے عاشقان والہ کو بحر محبت کی شناوری سکھاتے تھے وسط گلزار مین گلپوش بنگلہ پڑا ہوا
چارون طرف کی کیفیت دکھلاتا تھا نرم سرد ہوا آرہی تھی نصف شب کو خاصہ موجود ہوا شاہزادے نے
کھانا تناول فرمایا بستر خواب پر سو رہا کہ شاہد سیمین تن مرصع پوشش منصہ شہود پر جلوہ افروز ہوا شاہزادہ
بستر خواب نوشین سے بیدار ہوا حوض کے کنارے بیٹھکے کیفیت آب مصفا دیکھنے لگا ذکر اسکا وقت پر آگیا
پہلے کیفیت شاہ طلسم ملک الماس کی ملاحظہ ہو جب شاہزادے کو محلات شاہی مین لایا اور ایک محل سلطانی اسکے لیے تجویز
ہوا ان اہتمام مین دیر ہوئی مشکوے خاص مین جانیکا وقفہ ہوا جب خاطرداری شاہزادے سے فراغت پائی مشکوے
خاص مین رونق افروز ہوا عشرت آرا زوجۂ شاہ طلسم نے سبب دیری دریافت کیا شاہ طلسم نے کہا کہ آج ایک نیا
شکار ہاتھ آیا کہ ایسا شکار کبھی ہاتھ نہ لگا تھا اسی وجہ سے مجکو دیر ہوئی کہ اُسکا انتظام مہمانداری کرنا تھا زوجۂ
شاہ نے پوچھا کیا شاہ طلسم نے کہا کہ جب مین سرحد طلسم کے صحرا مین شکار کھیلتا تھا دیکھا کہ ایک شاہزادہ
عالیخاندان نہایت حسین و زیبا صورت نہایت جمیل و شکیل کہ مین نے اپنی اتنی عمر دراز مین کسی طلسم مین ایسا
شاہزادہ حسین نہین دیکھا اگرچہ ہزارون خوبصورت و رعنا میری نگاہ سے گذرے لیکن ایسا شاہزادہ ہرگز نہ
گذرا کہ بے اختیار میرا دل اُسطرف کھنچا جاتا تھا میری یہ زبردستی اُس طرف کھینچ لیگئی اُس سے ملاقات کی جیسی صورت
ویسی سیرت و خصلت اُسکی تمام چیزون کو ایک پر ایک کو شرف ہے بطور مہمانی اُسکو اپنے ساتھ لیتا آیا ہون کہ چندے
اُس سے غم غلط کرونگا شاہزادی گلتاج پوش اُسکی لڑکی یہ تعریف شاہزادے کی سنکر غائبانہ عاشق و شیدا ہوگئی بے
دیکھے شاہزادے پر مبتلا ہوئی دل ہاتھ سے جاتا رہا کہ شاہ طلسم نے بیوی کو اشارہ کیا ملکہ نے کہا بیٹی جاؤ رات
زیادہ گئی ہے سو رہو خواصین شاہزادی کو آرامگاہ مین لے آئین جب شاہزادی چلی گئی تب شاہ طلسم نے
خلوت کی اور کہا کہ اصل تو یہ ہے کہ ایسا شاہزادہ جامع فنون منبع علوم دلیر توانا زبردست اگر مشعل لیکے ملکو ڈھونڈیے
تو نہین ملیگا یہ خیال آیا کہ اگر اسکا عقد لڑکی کے ساتھ ہو تو قران السعدین ہو جائے آفتاب و ماہتاب ایک برج مین وصل
معلوم ہون اور علاوہ ازین شجاعت و شہامت مین بھی ایسا ہے کہ کل شاہان طلسم کو زیر کریگا سب سے باج لیگا سلطنت
کو رونق ہوگی رعایا شاداں و فرحان رہیگی ملکہ بولی کہ مین بھی دیکھنے کی امیدوار تھی شاہ طلسم نے کہا کہ اب رات
کو کیا دیکھو گی اُسکو بھی تکلیف ہوگی سوتا ہو یا جاگتا ہو اغلب کہ سو گیا ہو صبح کو دیکھیے گا یقین لائے گا اگر بجائے
کف دست دل کو نہ کاٹو مجھسے زیادہ نہ بیقرار ہو تو کیا بات ہے ملکہ نے کہا کہ اگر آپکے پسند ہے میری طبیعت بھی خورسند
ہے جو آپ کرینگے بہتر ہوگا شاہ طلسم نے کہا کہ مین اپنے نزدیک کیا بلکہ سب کے نزدیک صحیح الخیال اور منصف
سمجھا جاؤنگا دشمن بھی فریفتہ ہوگا کہ سلطان خاور سرحد طلسم اخضر پر تفریح کرنے لگا شاہ طلسم خوابگاہ سے
اُٹھا خواجہ سرا حاضر ہوے آفتابہ و سیلابچی لا موجود کیا ہاتھ منہ دھو کر فراغت کی ایک خواجہ سرا کو شاہزادے
کی خدمت مین روانہ کیا کہ دیکھو شاہزادہ آرامگاہ سے اُٹھا یا نہین خواجہ سرا آیا دیکھا کہ شاہزادہ حوائج
ضروری سے فارغ ہو کر مسند مغرق پر رونق افزا ہوا افسران فوج گرد و پیش اپنے قرینہ سے ہالہ کیے بیٹھے ہین خواجہ سرا
نے وہ چہرۂ نوراگین دیکھا طلسمی تصویر آنکھ سے گذر گئی اُلٹے پاؤن شاہ طلسم کی خدمت مین حاضر ہوا سب
حال کہ سنایا کہ ملکہ بھی خلوتکدہ خاص مین تشریف فرما ہوئین ملکہ نے کہا اے شاہ عالم اُس شاہزادے کو بلوائیے
دیکھین دل کو ڈھونڈھا کر مین رات بھر بیقرار رہی دعا تھی کہ جلد صبح ہو یہ حال فتح ہو صورت شاہزادہ دیکھون

